## بیوٹی بکس

امت الصبور

### سلمیٰ وقار... سیالکوٹ

س : میری شادی ہونے والی ہے' ہمارے ہاں بیوٹی پارلر میں تیار ہونے کا رواج نہیں۔ میں میک اپ کے بارے میں چند باتیں پوچھنا چاہتی ہوں۔

1۔ بلشر کس طرح استعمال کیا جاتا ہے؟

2۔ آئی لائنر کیسے لگایا جائے؟

3۔ فاؤنڈیشن کا انتخاب کرتے ہوئے کن باتوں کا خیال رکھنا چاہیے؟

ج : 1۔ بلشر لگانے سے پہلے آپ مسکرائیں' تاکہ آپ کے رخسار ابھر آئیں۔ رخساروں کے ان ابھار پر بلشر لگائیں۔ اس طرح آپ صحت مند دکھائی دیں گی۔ اسے اچھی طرح بلینڈ کرلیں تاکہ بلشر قدرتی دکھائی دے۔ کبھی بھی بلشر کو رخساروں سے نیچے نہ لگائیں۔ بہت زیادہ نیچے لگایا گیا بلشر کا رنگ یہ ظاہر کرے گا جیسے آپ بے حد تھکی ماندی ہیں' نہ ہی بلشر کو ناک سے زیادہ قریب لگائیں۔ ورنہ سب کی توجہ آپ کی ناک کی جانب مبذول ہوگی۔

کبھی بھی بلشر کو اپنی آنکھوں سے زیادہ قریب نہ لگائیں۔ اس طرح آپ دوسروں کی توجہ اپنی آنکھوں کے گرد سیاہ حلقوں' سوجن اور جھریوں پر مبذول کرا دیں گی۔

2۔ آج کل آئی لائنر کا رواج دوبارہ آگیا ہے۔ اپنی اوپری پلک کے اندرونی کنارے سے بیرونی کنارے تک ایک پتلی لائن لگائیں۔ نچلی پلک پر ہرگز نہیں۔ جب یہ سوکھ جائے تو اسی رنگ کی نرم نوک والی پنسل کو اپنی بنائی ہوئی لائن کے اوپر پھیردیں۔ پھر کاٹن سے ہموار کرلیں۔

کالا آئی لائنر کبھی استعمال نہ کریں۔ ڈارک گرے یا چاکلیٹ کلر کا استعمال کریں۔

3۔ فاؤنڈیشن کا انتخاب کرتے ہوئے آپ درج ذیل باتوں کا خیال رکھیں' اس کے لیے ایسے شیڈ کا انتخاب کریں جو آپ کی اسکن ٹون سے مشابہ ہو' ہلکا یا گہرا ہرگز نہیں۔ شیڈ چیک کرنے کے لیے ہاتھ کی الٹی سطح پر شیڈ لگانا صحیح طریقہ نہیں ہے۔ شیڈ اپنے چہرے پر لگا کر ہی چیک کرنا چاہیے۔

چہرے پر فاؤنڈیشن نقطوں کی شکل میں لگائیں۔ پھر نم اسفنج کی مدد سے اچھی طرح بلینڈ کرلیں۔ چہرے کے علاوہ اپنی گردن پر بھی لگائیں۔

### ثمروٹ..... چیچہ وطنی

س : موسم سرما میں میرے بال اڑے اڑے سے نظر آتے ہیں۔ بالوں کے دو منہ بن گئے ہیں۔ بال بدرنگ اور کھردرے بھی ہیں۔ اس لیے گھنے اور لمبے ہونے کے باوجود خوب صورت نظر نہیں آتے۔ پہلے میرے بال گھنگھریالے تھے۔ میں نے انہیں سیدھا کرایا اور اسٹریٹننگ بھی کرائی۔ اس کے بعد بالوں کا یہ حشر ہوگیا ہے۔ کیا کوئی ایسی صورت ہے کہ بال چمک دار اور دلکش نظر آئیں؟

ج : کنڈیشننگ بالوں کو غذائیت فراہم کرنے کا ایک انتہائی مفید طریقہ ہے۔ یہ بالوں کو ہموار کرتا ہے اور اس سے بالوں میں چمک بھی پیدا ہوتی ہے۔ آپ کنڈیشنر کے بجائے اگر یہ گھریلو اشیا استعمال کریں تو زیادہ مفید ثابت ہوں گی۔

1 استعمال شدہ چائے کی پتی پانی میں دوبارہ ابال کر چھان لیں۔ ٹھنڈا ہونے پر شیمپو کرنے کے بعد اس پانی سے سر دھوئیں۔

2 ایک مگ پانی میں ایک لیموں کا رس ملائیں اور سر دھونے کے بعد آخر میں اسے بالوں پر ڈالیں۔